ایک گھر میں سیارہ شمس و زہرہ آجائیں تو شادی جذامی عورت سے
ہو یا شادی کے بعد اس کو جذام، برص وغیرہ کا عارضہ لاحق ہو
جائے۔

زائچہ میں نویں گھر کا مالک اگر طاقتور ہو تو مرد کی وجہ سے
عورت کی زندگی و خوش نصیبی ظاہر ہو۔ اگر زائچہ میں دوسرے گھر کا
مالک سیارہ طاقتور ہو تو شادی کے بعد عورت کے نصیب سے
مرد کی خوش قسمتی ظاہر ہو۔

بربادی، تباہی کرنے والی عورت کی پیدائش کے تحت۔ دوسری
ساتویں، دسویں، بارہویں ہو۔ اور سیارہ شمس در منزل (نچھتر)
ثریا، طرفہ، جدر، سعد السعود بزبان ہندی کرتکا، اشلیکھا، مگھ،
ست بکھا، نچھتر ہو تو سنیچر وار اتوار یا منگل کو پیدا ہو۔ اور زائچہ
ولادت کے خانہ اول میں مریخ یا زحل یا شمس واقع ہو تو وہ
عورت جس گھر میں آجائے اس گھر کو تباہ کر دے۔

ساتویں گھر میں سیارہ راس، زحل، مریخ، شمس ان میں سے
کوئی ایک آجائے اور چوتھے گھر میں سیارہ قمر، عطارد و زہرہ
مشتری ان میں سے کوئی ایک واقع ہو تو مرد کی شادی کے بعد
اس کی عورت مر جائے اور کوئی دوسری عورت اس کے پاس
رہے۔ اور اگر زائچہ میں ساتویں گھر و چوتھے گھر دونوں جگہ
نحس سیارے واقع ہوں تو نہ شادی کی عورت رہے اور



کا بت والی عورت اس کے قبضے میں رہے۔ پس زائچے کے ساتویں
اور چوتھے گھر میں اگر نحس سیارے واقع ہوں اور سیارہ زہرہ
کمزور حالت میں مقیم ہو تو تمام عمر مجرد رہنا پڑے۔ اس کے علاوہ
اگر زائچہ کے خانہ اول میں سیارہ شمس، مریخ، زحل تینوں آجائیں
تو شادی کے بعد جلد ہی مرد مر جائے۔

ساتویں گھر میں مریخ ہو اور زحل نظر کامل سے دیکھتا ہو تو
عورت جلد مر جائے یا طلاق دینا پڑے۔

ساتویں گھر میں سیارہ زحل و زہرہ آجائیں تو عورت طلاق
یافتہ سے شادی ہو۔

نکتہ: مرد کے زائچہ ولادت کے خانہ اول، چہارم، ہفتم،
ہشتم، یازدہم گھر میں اگر سیارہ راس یا کیتو زحل کے آجائے تو وہ
شخص ہندی جوتشیوں کے عقائد کے لحاظ سے منگلیک کہلاتا ہے
جس کا ثمرہ یہ ہے کہ شادی کے بعد جلد اس کی بیوی مر جائے۔
اور اگر لڑکی کے زائچہ ولادت میں سیارہ مریخ انہی مندرجہ
بالا گھروں میں آجائے یعنی واقع ہو تو شادی کے بعد اس کا
خاوند جلد مر جائے۔ اور اگر دونوں کے زائچہ ولادت میں
سیارہ مریخ مندرجہ بالا گھروں میں واقع ہو تو لڑکی و لڑکا
دونوں منگلیک کہلائیں گے جس کا ثمرہ یہ ہے کہ شادی کے بعد
دونوں میاں بیوی کو کسی قسم کا خطرہ لاحق ہونے کا اندیشہ نہیں ہوگا۔

# ستیارہ مریخ کا خاص اثر

منگلیک لڑکا ہو یا لڑکی اپنی عمر کے ۱۹، ۲۲، ۲۵، ۲۵ سال میں نکاح یا شادی نہ کریں۔ کیونکہ یہ اس کی نحوست کے خاص سال ہیں۔

## مریخ کی نحوست

مریخ کی نحوست کو ستیارہ زحل زائل کر دیتا ہے مثلاً ایک مرد یا لڑکی کے زائچہ ولادت میں چوتھے گھر سیارہ مریخ مقیم ہے اور سیارہ زحل اس کے زائچہ میں ساتویں، آٹھویں، بارہویں یا خانہ اول میں واقع ہو۔ تو منگل کا نحس اثر زائل ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سیارہ مریخ کے ہمراہ اگر ستارہ زحل آ جائے تو بھی منگل کی تاثیر زائل ہو جاتی ہے۔ بلکہ بروقت نکاح، نسبت وغیرہ ان چیزوں کا خیال کر لینا ضروری ہے۔

## اولاد

زائچہ ولادت میں اس کا درجہ پانچواں گھر علم و عقل و اولاد سے وابستہ ہے۔ اگر طالع کا مالک ستارہ یا سیارہ قمر کسی یعنی زائچہ کے خانہ اول میں آیا ہو تو صاحب اولاد ہو۔



زائچہ کے پانچویں یا گیارہویں گھر میں سیارہ قمر زہرہ ہو یا مالک دائرہ سیارہ آ جائیں تو صاحب اولاد ہو۔

زائچہ کے خانہ اول یا نویں گھر میں سیارہ مشتری مقیم ہو تو صاحب اولاد ہو۔

زائچہ کے پانچویں گھر کا مالک سیارہ زہرہ، مشتری، قمر ان ستاروں کی پانچویں گھر پر نظر ہو تو اولاد کثرت سے ہو اور زندہ رہے۔ اگر زائچہ کے پانچویں گھر میں کوئی نحس سیارہ واقع ہو اور اس گھر کے مالک سیارہ کی اس گھر پر نظر نہ ہو تو اولاد نہ ہو۔ اگر زائچہ میں پانچویں گھر کو سیارہ قمر یا زہرہ نہ دیکھتے ہوں تو اولاد ہرگز نہ ہو۔

اگر زائچہ میں چوتھے، ساتویں، دسویں گھر میں سیارہ قمر و زہرہ کے ہمراہ کوئی نحس سیارہ واقع ہو تو اولاد سے محروم رہے۔ اگر ہو تو زندہ نہ رہے۔ اگر طالع کا مالک ستیارہ مذکر برج میں واقع ہو اور پانچویں کا مالک بھی مذکر برج میں ہو اور پانچویں گھر پر طالع کے مالک سیارہ کی نظر ہو تو اول لڑکا پیدا ہو اور زندہ رہے۔

۱: اس کے علاوہ زائچہ کے تیسرے، پانچویں، ساتویں، نویں، گیارہویں گھر میں ستیارہ زحل واقع ہو تو اول اولاد لڑکا ہو۔

۲ : اور اگر بروقت زحل رجعت میں غروب حالت میں ز
تو لڑکی پیدا ہو۔

۳ : طالع اور پانچویں گھر دونوں برُج کے ہوں تو اوّل لڑ
پیدا ہوگا۔

۴ : زائچہ میں دو یا چار ستارے دو بھاؤ برج میں واقع ہوں
اور ستارہ عطارد اُس گھر پر ناظر ہو تو بیک وقت لڑ
لڑکے پیدا ہوں۔

۵ : دو یا چار ستاروں کا اجتماع دو بھاؤ برُج میں ایسا واقع
ہو کہ ان میں مذکر ستارے کم ہیں، مؤنث زیادہ ہیں یا
مذکر ستارے اگر طاقتور نہیں ہیں یا رجعت میں ہیں یا
بحالت غروب کے ہوں اور ناظر ستارہ عطارد غروب
ہو یا رجعت میں ہو تو دو لڑکیاں بیک وقت پیدا ہوں
اور دونوں زندہ رہیں اور اگر اجتماع ستارگان ہم پلہ ہوں تو
بیک وقت ایک لڑکا اور لڑکی پیدا ہو۔

۶ : زائچہ ولادت کے پانچویں گھر میں اگر ستارہ زہرہ طاقتور
ہو تو یکے بعد دیگرے پھر لڑکیاں پیدا ہوں۔ اس علاوہ
جتنے مؤنث ستارے پانچویں گھر پر ناظر ہوں اتنے ہی
لڑکیاں پیدا ہوں۔

۷ : پانچویں گھر میں ستارہ عطارد بحالت رجعت یا غروب



حالت میں واقع ہو تو اوّل اولاد مخنث پیدا ہو یا شکل مؤنث
اولاد پیدا ہو۔

۸ : ستارہ قمر و طالع یعنی لگن دو نحس ستاروں کے درمیان
واقع ہوں تو اوّل اولاد پیدا ہوتے ہی مر جائے اور ساتھ
ہی اس کی والدہ بھی مر جائے۔ جن دو نحس ستاروں کے
درمیان ستارہ قمر و طالع واقع ہوں اگر وہ دونوں ستارے
بحالت رجعت یا غروب ہوں تو پیدا ہونے پر بچہ زندہ
نہ رہے۔ اور اس کی والدہ بچ جائے۔

۹ : اگر زائچہ کے ساتویں گھر میں ستارہ قمر، زہرہ آجائیں تو
اولاد میں لڑکیاں زیادہ ہوں۔

۱۰ : زائچہ کے ساتویں گھر پر ستارہ قمر و زہرہ ناظر ہوں تو
اوّل اولاد لڑکی پیدا ہو۔ اور بہت خوش قسمت واقع ہو۔

۱۱ : پانچویں گھر میں جتنے مذکر ستارے واقع ہوں یا جتنے مذکر
ستارے پانچویں گھر پر ناظر ہوں اتنے ہی لڑکے پیدا ہوں
اور جتنے مؤنث ستارے پانچویں گھر واقع ہوں یا ناظر
ہوں اتنی ہی لڑکیاں پیدا ہوں۔

۱۲ : جتنے نحس ستارے پانچویں گھر پر ناظر ہوں اتنی ہی
اولادیں ہو کر مر جایا کریں۔ یا اتنے ہی حمل ضائع ہو جائیں۔

۱۳ : اگر کوئی سعد ستارہ مذکر خانہ پنجم میں بحالت رجعت

واقع ہو یا پانچویں گھر پر ناظر ہو تو تین لڑکے پیدا ہوں۔ اور
اگر کوئی مؤنث سیارہ پانچویں گھر میں بحالت رجعت واقع
ہو یا ناظر ہو تو تین لڑکیاں یکے بعد دیگر پیدا ہوں۔

## مولود کس ذریعہ سے امیر ہوگا

۱: وقتی زائچہ یا زائچہ ولادت کے دسویں گھر کا مالک اپنے
گھر میں یا شرف میں خانہ اوّل چوتھے، ساتویں، نویں یا
دسویں واقع ہو تو مولود وقت حاکم صاحب املاک
اعلیٰ درجہ کی ملازمت پر فائز ہو سکے۔

۲: اگر سیارگان قمر، عطارد، زہرہ، مشتری زائچہ کے خانۂ
اوّل، چہارم، پنجم، ہفتم، دہم میں آجائیں تو سائل یا مولود
کو حکومت کی جانب سے درجہ سفراء، وزارت، جج یا
کوئی دیگر عدالتی کام سپرد ہو یا کوئی اعلیٰ تجارتی کام،
ٹھیکیداری کے کام سے دولت حاصل کرے۔

۳: اگر سیارہ مشتری و زہرہ زائچہ میں جنت برج میں
واقع ہوں اور عطارد سیارہ خانہ اوّل میں ہو۔ مریخ
دسویں گھر ہو تو سائل کو زمینداری، کھیتی باڑی کے
کاموں سے نفع ہو۔

۴: زائچہ کے خانہ اوّل میں مشتری سیارہ قمر، زائچہ میں چوتھے



ساتویں، دسویں واقع ہو تو اتفاقیہ روپیہ ملنے پر امیر ہو۔
اگر زائچہ کے خانہ اوّل میں زحل واقع ہو۔ تو بے شک سائل
یا مولود صاحب ثروت ہو۔ لیکن بوجہ دائم المریض ہونے
کے زیادہ تر خرچ اپنی بیماری پر کیا کرے۔

۵: اگر زائچہ کے خانہ اوّل میں مریخ واقع ہو تو کسی سوسائٹی
کا صدر یا ممبر۔ دشمنوں کی جانب سے اسلحہ وغیرہ کے ذریعہ
سے حملہ کا خطرہ لاحق رہے اور اس سے بچنے کے متعلق
اُس پر خرچ کیا کرے۔

۶: اگر زائچہ کے خانہ دوئم میں ایک سے زیادہ نحس سیارے
واقع ہوں تو سائل یا مولود بذریعہ تجارت یا دستکاری
کافی روپیہ حاصل کرے۔ لیکن اس کا کمایا ہوا روپیہ
عدالتی کاموں میں خرچ ہو جایا کرے۔ اور جوان عمر میں
کسی امور کے تحت سزا قید یا جرمانہ وغیرہ کے ہونے
کا امکان ہے۔

۷: اگر زائچہ کے خانہ اوّل سے یا جس گھر میں سیارہ قمر واقع
ہو وہاں سے دسویں گھر سیارہ شمس واقع ہو تو جدی
پشتی رئیس، جاگیردار والد یا والدہ کے خاندان کے
باعث امیر ہو۔

۸: زائچہ کے خانہ اوّل سے دسویں گھر سیارہ قمر واقع ہو تو

والدہ کے نسب یعنی نانیال کے خاندان سے یا کسی
بطور تبنّے ہونے کے جائیداد یا میراث کا مالک بن
جائے۔

۹: اگر زائچہ کے خانہ اوّل سے دسویں گھر سیارہ مریخ
ہو تو بہن بھائیوں یا کسی خاص دوست کی وراثت
میں آئے۔ نیز ستارہ مشتری کا بھی یہی ثمر ہے۔

۱۰: زائچہ کے خانہ اوّل سے دسویں گھر سیارہ عطارد آ
جائے تو تجارت علم کے ذریعہ سے دولت حاصل
ہو۔ نیز کسی دشمن کی جائیداد بھی ہاتھ لگے۔

۱۱: زائچہ کے خانہ اوّل سے اگر زہرہ دسویں واقع ہو تو
بیوی کے آبائی خاندان یا سسرال کے کسی مرد کی
جائیداد کا مالک بن جائے اگر زائچہ کے خانہ اوّل سے
دسویں گھر سیارہ زحل واقع ہو تو نیچ ذات کے لوگوں
سے مفاد حاصل کرے یا کسی نوکر، خدمتگار کی دولت
ملے وغیرہ وغیرہ۔ نوٹ: سیارگان راس
ذنب کیلئے بھی وہی حکم ہے جو کہ زحل کا ہے۔

## دشمن، مقدمہ، بیماری

۱: زائچہ کے چھٹے گھر سے جس کا ذکر صفحہ نمبر ۹۰ پر درج ہے۔ بیماری دشمن مقدمہ وغیرہ کا پتہ معلوم کیا جاتا ہے اور
اسی سے جادو، سحر، مال مویشی کا حال معلوم کیا جاتا ہے۔
اس گھر میں اگر سیارہ شمس واقع ہو تو نقل و حرکت و عدالتی
کاموں میں نقصان دکھائے۔

۲: سیارہ قمر آ جائے تو دشمنوں سے خوف و ہراس، دمہ
کھانسی، دق، مبنوط المولسی کے عارضہ سے تکلیف اٹھائے۔

۳: سیارہ مریخ واقع ہو تو معدہ یا انتڑیوں میں نقص،
دشمنوں پر فتح، ملکی معاملات میں مشہور، سیاسی کھلاڑی ہو۔

۴: عطارد ہو تو حلال کی کمائی کے کھانے والا، حقیقی پارسا
پاک محبت کا متلاشی، صاف گوئی سے دوسروں کو
دشمن بنا لیا کرے۔ ظاہری نمائش کو پسند نہ کرے۔

۵: مشتری چھٹے گھر میں ہو تو والدہ بیمار رہے۔ یا کوئی دیگر
فکر اس کی جانب سے لاحق رہے۔ نانیال کے گھر سے
مفاد حاصل کرے۔

۶: چھٹے گھر میں ستارہ زہرہ آ جائے تو میاں بیوی میں
ناچاقی رہے۔ شراکتی تجارت سے نقصان اٹھائے۔

۷: زحل چھٹے گھر واقع ہو تو دشمنوں پر غالب، صاحب جائداد،
زرعی اراضی پر قابض، عدالتی کام پیرو ہوں اور اس
کا کمایا ہوا روپیہ اس کے استعمال کے علاوہ اس کے

زہریلے جانور کے ڈس جانے سے ہو۔

۹: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ زائچہ کے نادیں گھر میں ہو۔ تو کسی نہ کسی وجہ سے اولاد کی تکلیف رہے۔ نیز کسی مرض کے تحت دائیں یا بائیں ٹانگ میں نقص واقع ہو جائے۔

۱۰: زائچہ کے چھٹے گھر کا مالک ستیارہ دسویں گھر میں ہو تو والد کے نقش قدم پر نہ چلے۔ ویسے مال دار اور ذی عزت ہو۔

۱۱: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ زائچہ کے گیارہویں گھر میں ہو تو دشمنوں سے خوف اور اپنے مخالفوں کے مقابلہ میں روپیہ خرچ کیا کرے۔ بلکہ کوئی ایسا باعث بھی ہو گا کہ یکایک اس کا زر و مال ضائع ہو۔

۱۲: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ زائچہ کے بارھویں گھر میں ہو تو مال مویشی پالنے کا شائق ہو سیر و سیاحت میں حصہ لینے والا ہو مختلف ممالک کا سفر کرے اور زر و مال اوسط درجہ کا ہو۔

## زائچہ کے چھٹے گھر میں قابض ستیارگان کا ثمرہ

۱: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ طالع میں ہو۔ اور اس کے ہمراہ



ستیارہ شمس ہو یا ستیارہ شمس آٹھویں گھر میں مقیم ہو تو مولود کو جلدی امراض یا امراض برص وغیرہ نے لاحق ہونے سے جلد خراب ہو جائے اور بدن بدصورت ہو جانے کا خدشہ ہے۔

۲: زائچہ میں جنم لگن برج دلو ہو اور چھٹے گھر کا مالک ستیارہ ہمراہ ستیارہ قمر طالع میں ہو یا زائچہ کے آٹھویں گھر میں واقع ہوں تو مولود کے منہ پر داغ ہو۔

۳: چھٹے گھر میں ستیارہ زہرہ و مریخ واقع ہوئے اور ستیارہ شمس نظر کامل سے دیکھتا ہو تو مولود دائم المرض ہو۔

۴: چھٹے گھر میں ستیارہ زحل واقع ہو تو مرض وجع المفاصل پیدا ہو۔ یا پاؤں کو کوئی تکلیف دے۔ ستیارہ راس واقع ہو تو دانتوں کو ناسورہ یا پائیوریا وغیرہ کا مرض ہو۔ مریخ یا زحل زائچہ کے چھٹے یا آٹھویں گھر میں واقع ہوں تو مرض ہسٹریا یا اختناق الرحم مرگی وغیرہ کا مرض ہو۔ ستیارہ قمر و عطارد چھٹے گھر میں واقع ہوں تو کسی زہریلی چیز کے کھانے سے موت واقع ہو۔

۵: جنم لگن برج سرطان ہو۔ ستیارہ مریخ و عطارد چھٹے

گھر میں آجائیں۔ تو مولود جعل سازی بدصحبت سے نقصان اٹھایا کرے۔

۶: زائچہ کے چھٹے گھر میں قمر، مریخ راس، زحل، چاروں سیارے اکٹھے ہوں تو شست الوجود، اور دوسروں کا دست نگر، مفت کا مال کھانے والا ہو

۷: زائچہ کے چھٹے گھر میں شمس، مریخ، زحل یہ تینوں سیارے آجائیں تو مولود کو کوئی لاعلاج مرض لاحق

۸: طالع کا مالک سیارہ چھٹے گھر میں ہو۔ اور چھٹے گھر کا مالک سیارہ طالع میں ہو تو وہ شخص جذامی ہو

۹: چھٹے گھر کا مالک سیارہ ہمراہ سیارہ شمس طالع میں آجائے تو فساد خون سے تکلیف پہنچے۔

۱۰: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ ہمراہ سیارہ راس زائچہ کے ساتویں گھر واقع ہو تو ضعف معدہ، انتڑیوں میں نقص وغیرہ کی تکلیف ہو

۱۱: چھٹے گھر کا مالک ستیارہ زائچہ کے چوتھے، آٹھویں بارہویں گھر میں واقع ہو۔ اور سیارہ زحل نظر کامل رکھتا ہو۔ تو مولود کانوں سے بہرہ ہو جائے۔

۱۲: چھٹے گھر میں زحل و مریخ آجائیں تو مولود کی بیوی کو اسقاط حمل کا عارضہ لاحق ہو



## زائچہ کے چھٹے گھر پر سیارگان کی نظرات کا ثمرہ

۱: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ شمس نظر کامل سے دیکھتا ہو تو مولود کی دائیں آنکھ میں نقص ہو۔ دشمنوں پر فتح پائے۔ والد کا ورثہ حاصل کرے۔

۲: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ قمر نظر کامل سے دیکھتا ہو تو مولود کی بائیں آنکھ میں نقص ہو۔ مرض جریان ہو۔ قوت مردمی میں کمی ہو، مخالف زیادہ رہیں۔

۳: زائچہ کے چھٹے گھر کو مریخ نظر کامل سے دیکھتا ہو تو مولود ننہال سے تکلیف پائے۔ کسی لڑائی جھگڑے یا اتفاقیہ اسلحہ وغیرہ سے چوٹ کھائے

۴: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ عطارد نظر کامل سے دیکھتا ہو تو بخیلوں، چغل خوروں کی صحبت سے نقصان اٹھائے اور ان کی پاسداری میں روپیہ کا نقصان، وقت کے حاکم کی نظروں میں حقیر خیال کیا جائے۔

۵: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ مشتری نظر کامل سے دیکھتا ہو، تو والدہ کی خدمت کرے، جھوٹ، فریب جعل سازی وغیرہ کے ذریعے سے روپیہ پیدا کرنے والا ہو۔

۶: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ زہرہ نظرِ کامل سے دیکھتا ہو
تو عیش پرستی، شراب نوشی اور حسن پرستی میں روپیہ
ضائع کرے اور اس کے مخالف بھی زیادہ ہوں۔

۷: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ زحل نظرِ کامل سے دیکھتا
ہو تو دشمنوں پر غالب ہو۔ ننہال سے یا تو اتفاق نہ
رہے یا کسی باعث سے ان کی جانب سے تکلیف میں
رہے اور دائم المریض رہے۔

۸: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ راس نظرِ کامل سے دیکھتا ہو
تو دشمنوں پر غالب رہے۔

۹: زائچہ کے چھٹے گھر کو سیارہ ذنب دیکھتا ہو، تو پاؤں
کو تکلیف ہو۔ اعضائے تناسل کے مرض سے تکلیف
اٹھائے، خویش و اقارب سے نفع نہ ہو۔

---

# سیارگان کی رجعت و مستقیم حالت اور طلوع و غروب کا بیان

## سیارہ مریخ

سیارہ مریخ جس برج میں ہو۔ اُسے برج سے پانچویں
برج میں سیارہ شمس ہو۔ یعنی درمیان میں فاصلہ ۱۲۰ درجہ کا
ہو تو سیارہ مریخ رجعت میں ہو جاتا ہے اور جب ۱۲۰
یعنی چار برج شمس سے آگے چلا جاتا ہے تو مستقیم حالت
میں ہو جاتا ہے۔ جس برج میں اس کو رجعت ہوتی ہے
اس برج کو ۱۲۷ یوم میں طے کرتا ہے۔

## سیارہ عطارد

سیارہ عطارد جب ستائیس درجے آفتاب کے پیچھے ہوتا ہے۔ تو رجعت میں ہو جاتا ہے جس برج میں رجعت کرتا ہے اس کو ۲۴ دنوں میں طے کرتا ہے۔ تمام سال میں خواہ کتنی ہی مرتبہ رجعت کرے۔ بائیس دن سے زیادہ رجعت میں نہیں رہتا۔

## سیارہ مشتری

مشتری و شمس کا فاصلہ جب ۱۲۰ درجہ درمیانی ہو جیسا سیارہ مریخ کی نسبت لکھا گیا ہے تو سیارہ مشتری رجعت میں ہو جاتا ہے۔ جس برج میں رجعت کرتا ہے اس کو چار مہینوں میں طے کرتا ہے اور پھر آٹھ مہینے مستقیم حالت میں چلتا ہے

## سیارہ زہرہ

یہ سیارہ ۴۵ درجے آفتاب سے آگے نہیں جاتا ہے جب ۴۵ درجے سیارہ شمس سے پیچھے ہوتا ہے تو رجعت میں ہو جاتا ہے۔ جس برج میں رجعت کرتا ہے اس برج کو ۱۰۷ ایام میں طے کرتا ہے ... برج جس سال رجعت



ہوتا ہے اس سال ۴۰۷ ایام میں بارہ برجوں کو طے کرتا اور مستقیم حالت میں ۳۲۴ ایام میں بارہ برجوں کی مسافت سے کرتا ہے۔ یہ سیارہ ایک سال رجعت میں ہوتا ہے پھر دوسرے سال میں اس کو رجعت نہیں ہوتی ہے۔

## سیارہ زحل

جس برج میں سیارہ زحل ہو۔ وہاں سے پانچویں یا نویں برج میں شمس واقع ہو یعنی درمیانی فاصلہ ۱۲۰ درجوں کا ہو۔ تو سیارہ رجعت ہو جاتا ہے اور جب ۱۲۰ درجے سیارہ شمس کے آگے ہو تو مستقیم حالت میں ہوتا ہے۔ جس برج میں رجعت کرتا ہے اس برج کو پانچویں مہینے کے اواخر تک طے کرتا ہے۔

نوٹ: ان پانچوں سیاروں کو خمسہ متحیرہ کہا جاتا ہے۔

## سیاروں کے طلوع وغروب دریافت کرنا

سیارہ قمر: جب سیارہ شمس کے گیارہ درجے پیچھے ہوتا ہے تو غروب حالت میں ہوتا ہے۔ اور جب ۱۲ درجے آگے ہوتا ہے تو طلوع ہوتا ہے۔

سیارہ مریخ: مریخ جب ۱۸ درجے شمس کے پیچھے ہوتا

ہو وہ مولود کا جنم نچھتر ہوتا ہے۔ اب یہ معلوم کرنا ہے کہ مولود
کو یوم ولادت سے اول دور اکبر کس سیارہ کا شروع ہوگا
اس کے لیے آپ اشنی نچھتر سے مولود کے جنم نچھتر تک شمار
کریں جو حاصل ہو۔ اس میں سے دو عدد کم کر دیں باقی کو ۹ پر
تقسیم کر دیں۔ جو عدد باقی بچے اُسی سیارہ کا یوم ولادت سے
دور اکبر شروع ہوگا۔ مثلاً اگر ایک عدد باقی بچے تو سیارہ شمس
کا دور اکبر چھ سالہ۔

دو بچیں تو سیارہ قمر کا دور اکبر دس سالہ۔
تین بچیں تو سیارہ مریخ کا دور سات سالہ۔
چار بچیں تو سیارہ راس کا دور اٹھارہ سالہ۔
پانچ بچیں تو سیارہ مشتری کا دور سولہ سالہ۔
چھ بچیں تو سیارہ زحل کا دور اُنیس سالہ۔
سات بچیں تو سیارہ عطارد کا دور سترہ سالہ۔
آٹھ بچیں تو سیارہ ذنب کا دور سات سالہ۔
صفر بچے تو سیارہ زہرہ کا دور بیس سالہ شمار کریں۔

نوٹ: ہندی زبان میں اسے ونشوتری دشا کہتے ہیں
اور اسی قاعدہ پر عام جوتشیوں کا اتفاق ہے اور یہ دور سیارگان
۱۲۰ سال کا ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ ایک اور دور اکبر
سیارگان کا بھی ہے۔ اس کو ہندی میں اشٹوتری دشا کہتے



ہیں اس کی مدت ۱۰۸ سال کی ہوتی ہے لیکن وہ آجکل رائج
نہیں ہے۔

## برج یا راس کے نچھتر

برج یا راس کے ڈھائی نچھتر ہوتے ہیں۔ سیارہ شمس ایک
نچھتر میں کم و بیش بارہ یوم رہتا ہے۔ کسی مولود کا جنم نچھتر جنتری
کی تاریخ سے معلوم کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً ایک شخص ۲ ماہ
بیساکھ کو پیدا ہوا ہے اور اس روز سیارہ قمر در برج عقرب
یعنی برچھک راس میں ہے اور برچھک راس ڈھائی نچھتر دن
سے منسوب ہے۔ یعنی بشاکھا انرادھا جیشٹھا اور سیارہ شمس
اشونی یعنی میکھ راس میں ہے۔ کیونکہ ماہ بیساکھ برج حمل
یا میکھ راس سے منسوب ہے۔ اور سیارہ شمس ایک نچھتر میں
۱۲ یوم رہتا ہے اور مولود ۲ ماہ بیساکھ کو پیدا ہوا ہے
اس لیے مولود کی جنم راس برج عقرب (برچھک) اور جنم
نچھتر بشاکھا۔ بر قدم چہارم شمار کیا جائے گا۔ اور اگر یہی
مولود کا جنم نچھتر انرادھا، بر قدم دوم شمار کیا جاتا۔ اور اگر
مولود سولہ ماہ بھادوں کو پیدا ہوتا۔ اور سیارہ قمر
دھنا قوس (دھن) راس میں ہوتا تو مولود کی جنم راس
(دھن) برج قوس جنم نچھتر پوروا کھاڑ۔ بر قدم دوم شمار

میں آئے گا۔ کیونکہ حسب قاعدہ (وھن) راس یا برج ثور دو کر ڈھائی نچھتروں سے منسوب ہے۔ جس کا اوّل نچھتر مولا ہے اِس میں ستارہ شمس کا قیام بارہ یوم رہا۔ اِس کے بعد نچھتر پوربا کھاڑ میں داخل ہو جاتا ہے۔ جس کو ہندی زبان میں (چرن) اور اردو زبان میں قدم کہا جاتا ہے۔ چونکہ مولود کی موت ۱۶ پچادوں کی ہے اِس لیے بارہ یوم نچھتر مولا کے اور اس کے بعد نچھتر پوربا کھاڑ کی پہلی منزل کے تین یوم مہیا کیے تو پندرہ یوم ہوئے۔ سولھویں دن نچھتر پوربا کھاڑ کا قدم دوئم شمار کیا جائے گا۔ پس اِسی قاعدے سے آپ جنم نچھتر کا استخراج کر سکتے ہیں۔

جس مولود کی ولادت دوماہ بیساکھ جنم راس برچھک (عقرب جنم نچھتر بشاکھا) بر قدم چہارم شمار کیا گیا ہے اس کا ستارہ شمس اس نچھتر بشاکھا میں چودہ یوم رہے کا لیکن اس کے دور کے ۹ یوم برج میزان میں (تُلا) طے ہو چکے ہیں اور بقیہ ایام برج عقرب میں ہی شمار کیے جاتے ہیں اس مولود کا جنم نچھتر بشاکھا ہے جو کہ اشنی نچھتر سے شمار کرلے سے سولھواں نچھتر ہے۔ اب حسب قاعدہ سولہ میں سے دو عدد کم کیے تو باقی چودہ بچے۔ اِن کو ۹ پر تقسیم کریں۔ ایک بچے تو اول دور اکبر ستارہ شمس چھ سالہ۔ دو بچیں تو قمر کا دور

سالہ، تین بچیں تو مریخ کا دور سات سالہ، چار بچیں تو راس کا دور اٹھارہ سالہ، پانچ بچیں تو مشتری کا دور ۱۶ سالہ، چھ بچیں تو زحل کا دور انیس سالہ، سات بچیں تو عطارد کا دور اٹھارہ سالہ، آٹھ بچیں تو ذنب کا دور سات سالہ، صفر بچے تو ستارہ زہرہ کا دور اکبر ۲۰ سالہ شمار کریں

# سیارگان کے دَور کا نقشہ ذیل میں درج ہے

نمبر۱: سیارہ شمس کے چھ سالہ دور اکبر میں دیگر سیارگان کے دور اکبر کی مدت۔

| نام سیارہ | شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدت سال | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ |
| ماہ | ۲ | ۶ | ۴ | ۱۰ | ۹ | ۱۱ | ۱۰ | ۴ | ۰ |
| یوم | ۱۸ | ۰ | ۶ | ۲۴ | ۱۸ | ۱۲ | ۶ | ۶ | ۰ |

نمبر۲: سیارہ قمر کے دس سالہ دور اکبر میں دیگر سیارگان کے دور اصغر کی مدت۔

| نام سیارہ | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدت سال | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۱ | ۱ | ۰ | ۱ | ۰ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ماہ | ۱۰ | ۷ | ۶ | ۳ | ۷ | ۵ | ۷ | ۸ | ۶ |
| یوم | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |

نمبر ۳ : سیارہ مریخ کے سات سالہ دورِ اکبر میں دیگر سیارگان کے دورِ اصغر کی مدت۔

| نام سیارہ | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام مدت سال | ۰ | ۱ | ۰ | ۱ | ۰ | ۰ | ۱ | ۰ | ۰ |
| ماہ | ۴ | ۰ | ۱۱ | ۱ | ۱۱ | ۴ | ۲ | ۴ | ۷ |
| یوم | ۲۷ | ۱۸ | ۶ | ۹ | ۲۷ | ۲۷ | ۰ | ۶ | ۰ |

نمبر ۴ : سیارہ راس کے اٹھارہ سالہ دورِ اکبر میں دیگر سیارگان کے دورِ اصغر کی مدت

| نام سیارہ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس | قمر | مریخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدت قیام سال | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۱ | ۳ | ۰ | ۱ | ۱ |
| ماہ | ۸ | ۳ | ۱۰ | ۶ | ۰ | ۰ | ۱۰ | ۶ | ۰ |
| یوم | ۱۲ | ۲۴ | ۶ | ۱۸ | ۱۸ | ۰ | ۲۴ | ۰ | ۱۸ |

نمبر ۵ : سیارہ مشتری کے سولہ سالہ دورِ اکبر میں دیگر سیارگان کے دورِ اصغر کی مدت



| نام سیارہ | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس | قمر | مریخ | راس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام سال | ۲ | ۲ | ۲ | ۰ | ۲ | ۰ | ۱ | ۰ | ۲ |
| ماہ | ۱ | ۶ | ۳ | ۱۱ | ۸ | ۹ | ۴ | ۱۱ | ۴ |
| یوم | ۱۸ | ۱۲ | ۶ | ۶ | ۰ | ۱۸ | ۰ | ۶ | ۲۴ |

نمبر ۶ : سیارہ زحل کے ۱۹ سالہ دورِ اکبر میں دیگر سیارگان کے دورِ اصغر کی مدت

| نام سیارہ | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام سال | ۳ | ۲ | ۱ | ۳ | ۰ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ |
| ماہ | ۰ | ۸ | ۱ | ۲ | ۱۱ | ۷ | ۱ | ۱۰ | ۶ |
| یوم | ۳ | ۹ | ۹ | ۰ | ۱۲ | ۰ | ۹ | ۶ | ۱۲ |

نمبر ۷ : سیارہ عطارد کے ۱۷ سالہ دورِ اکبر میں دیگر سیارگان کے دورِ اصغر کی مدت

| نام سیارہ | عطارد | ذنب | زہرہ | شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام سال | ۲ | ۰ | ۲ | ۰ | ۱ | ۰ | ۲ | ۲ | ۲ |
| ماہ | ۴ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۰ | ۵ | ۱۱ | ۶ | ۳ | ۸ |
| یوم | ۲۷ | ۲۷ | ۰ | ۶ | ۰ | ۲۷ | ۱۸ | ۶ | ۹ |

**نمبر ۸ : ستارہ ذنب کے سات سالہ دور اکبر میں دیگر ستارگان کے دور اصغر کی مدت**

| نام سیارہ | ذنب | زہرہ | شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام مدت سال | ۰ | ۱ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۰ | ۱ | ۰ |
| ماہ | ۴ | ۲ | ۴ | ۷ | ۴ | ۰ | ۱۱ | ۱ | ۱۱ |
| روز | ۲۷ | ۰ | ۶ | ۰ | ۲۷ | ۱۸ | ۶ | ۹ | ۲۷ |

**نمبر ۹ : ستارہ زہرہ کے بیس سالہ دور اکبر میں دیگر ستارگان کے دور اصغر کی مدت**

| نام سیارہ | زہرہ | شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیام مدت سال | ۳ | ۱ | ۱ | ۱ | ۳ | ۲ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ماہ | ۴ | ۰ | ۸ | ۲ | ۰ | ۸ | ۲ | ۱۰ | ۲ |
| روز | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |

## زائچہ ولادت میں قابض سیارگان کا اثر

ستارہ مریخ زائچہ کے خانہ اول یعنی طالع میں ہو، مشتری یا زہرہ زائچہ کے ساتویں گھر ہو، تو مولود کو جلد کے امراض کے باعث بدن پر یا سر پر داغ پڑ جائیں، یا کسی اسلحہ وغیرہ سے چوٹ کا نشان ہو جائے۔

ستارہ قمر، مریخ، زہرہ زائچہ کے خانہ اول میں آجائیں، تو پیدائش سے دوسرے یا چھٹے سال کسی مرض کے باعث بدن پر داغ پڑ جائیں۔

زائچہ کے خانہ اول میں زہرہ، آٹھویں میں راس واقع ہو تو مولود کے بائیں کان یا پیشانی پر داغ پڑ جائیں۔

زائچہ کے خانہ اول میں مشتری، ساتویں میں راس واقع

ہو تو بائیں بازو پر نشان پڑ جائے۔

۵ : زائچہ کے خانہ اول میں مشتری یا زہرہ ہو۔ اور ساتویں گھر میں کوئی نحس سیارہ ہو تو جسم کے بائیں جانب کوئی نشان ہو بشرطیکہ پیدائش جمعرات کی ہو۔

۶ : زائچہ کے خانہ اول میں مریخ پانچویں یا ساتویں گھر میں زحل اور سیارہ زہرہ ناظر ہو تو تمام پوشیدہ اعضاء پر نشان ہو۔

۷ : زائچہ کے خانہ اول میں مریخ سیارہ یا زحل آجائے اور چوتھے گھر میں زہرہ و راس واقع ہوں تو پاؤں کے نچلے حصے پر نشان ہو۔

۸ : زائچہ کے خانہ اول یا آٹھویں گھر میں سیارہ شمس واقع ہو مریخ یا زحل تیسرے گھر میں ہوں، تو کمر پر نشان ہو۔

۹ : سیارہ زحل زائچہ کے خانہ اول یا چوتھے گھر زہرہ پانچویں یا ساتویں گھر عطارد آٹھویں گھر میں ہو تو پیٹ پر نشان ہو۔

۱۰ : مریخ زحل راس زائچہ کے خانہ اول میں آجائیں تو زیادہ کھانے والا سست الوجود ہو۔

۱۱ : سیارہ زہرہ زائچہ کے خانہ اول میں، زحل چھٹے یا



ساتویں گھر ہو تو دونوں [illegible] ہو۔

۱۲ : زائچہ کے خانہ اول میں قمر، آٹھویں میں زحل آجائے تو پیٹ کی بیماریاں لاحق رہیں۔

۱۳ : زائچہ کے خانہ اول میں مشتری، ساتویں میں زحل ہو تو باطنی امراض لاحق رہیں۔

۱۴ : زائچہ کے خانہ اول میں سیارہ شمس، ساتویں میں مریخ ہو تو مرض جریان، سرعت انزال وغیرہ کا عارضہ لاحق ہو۔

۱۵ : سیارہ مشتری و راس زائچہ کے خانہ اول میں ہوں تو دانتوں کے مرض سے تکلیف اٹھائے۔

۱۶ : زائچہ کے خانہ اول میں سیارہ قمر اور راس آٹھویں گھر میں ہو تو مرگی وغیرہ کا مرض لاحق ہو۔

۱۷ : سیارہ زحل و راس زائچہ کے خانہ اول میں ہوں تو بیرونی اثرات مثلاً جن بھوت وغیرہ سے تکلیف ہوا کرے۔

۱۸ : سیارہ عطارد و زہرہ زائچہ کے خانہ اول میں، مریخ اور ذنب ساتویں گھر میں ہوں تو مرض سنگرہنی، ہیضہ اسہال وغیرہ سے تکلیف ہو۔

۱۹ : سیارہ قمر و راس زائچہ کے خانہ اول میں ہوں تو مرض برص لاحق ہو، اگر قمر و زحل زائچہ کے خانہ اول میں ہوں تو کسی مرض کے باعث بدن سیاہ ہو جائے۔

حاصل کرے۔

۶۸ : شمس اور عطارد اکٹھے ہوں تو شیریں کلام، صاحب تدبیر، راج دربار سے عزت حاصل کرے۔

۶۹ : شمس مشتری ہوں تو غریبوں کا مددگار، سخاوت میں نام حاصل کرے، دولت مند ہو۔

۷۰ : شمس و زہرہ ایک ہی برج میں ہوں تو نرم دل، ضعف بصارت کا اندیشہ، راج دربار میں عزت، اگر زائچہ کے پانچویں یا ساتویں گھر میں دونوں سیارے واقع ہوں تو بیوی بیمار رہے یا مریضہ عورت سے مباشرت کیا کرے۔

۷۱ : شمس و زحل اکٹھے ہوں تو ادویات کا ماہر، جڑی بوٹی، کشتہ جات کا جاننے والا، عورت تابعدار ہو۔

۷۲ : شمس و مریخ اکٹھے ہوں تو والدین کو بہت کم نفع پہنچائے، ہیرپھیر یا دھاندلی سے روپیہ پیدا کرنے والا ہو۔

۷۳ : قمر عطارد اکٹھے ہوں تو عیش پسند، مالدار عورتوں سے محبت کرنے والا ہو۔

۷۴ : قمر مشتری اکٹھے ہوں تو سنجیدہ مزاج، اپنا راز دوسروں پر ظاہر نہ کرنے والا، نیک کاموں میں



دھن لینے والا، غریبوں کا مددگار ہو، وقت کے حاکم یا حکومت سے روپیہ پیدا کرنے والا ہو۔

۷۵ : قمر اور زہرہ اکٹھے ہوں تو پارچات کے کاروبار سے فائدہ حاصل کرے، خوش پوشش، خوش خوراک، عمدہ غذاؤں کا شائق ہو۔

۷۶ : قمر و زحل اکٹھے ہوں تو عیش و عشرت کے لئے روپیہ ضائع کرنے والا ہو، غیر عورتوں پر فریفتہ ہو۔

۷۷ : مریخ اور عطارد ہوں تو ڈاکٹر، طبیب، علم الادویات کے ذریعہ سے روزی پیدا کرنے والا ہو، ضدی، جھگڑالو ہو۔

۷۸ : مریخ، مشتری ہوں تو پنڈت، علم نجوم کے جاننے والا، عملیات کا ماہر، خوشحال و دولت مند ہو۔

۷۹ : مریخ و زحل ہوں تو ہیرپھیر سے روپیہ پیدا کرنے والا، شہوت پرست، ملکرار، پیشہ ور، حیلہ باز، جھگڑالو بہت ہو۔

۸۰ : عطارد و مشتری ہوں تو مذہبی علوم جاننے والا، عالم فاضل، دولت مند ہو۔

۸۱ : عطارد اور زہرہ ہوں تو غریب پرور، شیریں کلام، نیک کاموں میں خاندان کا نام روشن کرے۔

۸۲ : عطارد و زحل اکٹھے ہوں تو دلال، لالچ کے تحت
دوسروں کی مدد کرنے والا، جھوٹ بولنے کا عادی،
تلون مزاج، اپنی کہی ہوئی بات پر قائم نہ رہ سکے۔

۸۳ : زہرہ اور زحل ہوں تو لڑائی جھگڑے کا عادی، انجنیئر یا
ڈاکٹر یا دیگر دستکاری کے ذریعہ سے رزق حاصل
کرے، طبیعت میں مسخرہ پن ہو۔

۸۴ : مشتری، زحل ہوں تو بیوی کا آرام ملے، صاحبِ املاک،
خوش گذران ہو۔

۸۵ : مشتری اور زہرہ ہوں تو صاحبِ املاک، راجہ مہاراجہ
صاحبِ علم نوکر چاکر بہت ہوں، سادہ مزاج محبت
سے نقصان اٹھائے۔

۸۶ : قمر، زہرہ اور زحل۔ یہ تینوں سیارگان ایک ہی
برج میں زائچہ ولادت کے اندر آجائیں تو مولود اہلِ
قلم دنیا میں عزت حاصل کرے۔ فنِ خوشنویسی، نقشہ
نویسی وغیرہ کا ماہر، تحریر کا پکا، حکومت کے کاموں
میں عزت حاصل کرے۔

۸۷ : قمر، مشتری اور زحل واقع ہوں تو عالم فاضل، نیک
کام کرنے والا ہو، اور اگر یہ سیارگان زائچہ کے
ساتویں گھر آجائیں تو عورت کا فرمانبردار ہو۔



۸۸ : قمر، زہرہ، مشتری اکٹھے ہوں تو ہر ایک کام کو آسانی
سے نبھانے والا کنبہ پرور، خوش گذران ہو، عالم فاضل ہو۔

۸۹ : قمر، عطارد اور زحل ہوں تو راج منتری، مشیرِ قانون،
حلیم طبع، جج، منصف، خوش مزاج، عدل و انصاف
سے کام لینے والا ہو۔

۹۰ : قمر، عطارد، مشتری ہوں تو سیاستدان، دنیاوی کاموں
کو عقلمندی سے انجام دینے والا۔ بلند حوصلہ، تحمل
مزاج، دوسروں کے راز و نیاز سے جلد خبردار ہو
جایا کرے۔

۹۱ : قمر، مریخ، زحل ہوں تو کم عمری کی علامت ہے۔ زندہ
رہے تو جھگڑالو، مقدمہ باز یا کم عمری میں والدہ سے
جدائی ہو جائے۔

۹۲ : قمر، مریخ، زہرہ زائچہ میں ہوں تو خود پسند بیوی،
جھگڑالو، اولاد ناقابل ہو، یا بے اولاد رہے۔

۹۳ : قمر، مریخ، مشتری ہوں تو غیر مستورات سے محبت
کرنے والا، تند خو، جلدی امراض سے تکلیف
اٹھائے۔

۹۴ : قمر، مریخ، عطارد ہوں تو سست الوجود، کاہل،
دوسروں کے بھروسہ پر زندگی بسر کرے، اہل چڑیال

کی نظروں میں معتبر ہو۔

۹۵ : شمس، مریخ اور زحل ہوں تو عیاش، عشقیہ قصے کہانیاں سننے والا یا لکھنے والا ہو۔ تلون مزاج، آمدنی خرچ کر برابر کر دیا کرے، جوانی عمر میں روپیہ ضائع کرے۔

۹۶ : شمس، مشتری، زہرہ اکٹھے ہوں تو عورت کا اور اولاد کا آرام پائے، چغل خوروں سے نقصان اٹھایا کرے یا خود چغل خوری سے بدنام ہو۔

۹۷ : شمس، عطارد، زحل ہوں تو بلا وجہ عداوت یا دشمنی پیدا کر لیا کرے۔

۹۸ : شمس، عطارد، زہرہ ہوں تو عورتوں کا مطیع، بزرگانِ دین کا پیروکار نہ ہو۔ غریبوں کی امداد میں حصہ لینے والا ہو۔

۹۹ : شمس، عطارد، مشتری ہوں تو حاکم وقت، وکیل، لیکچرار، نرم دل، ذہین ہو۔

۱۰۰ : شمس، مریخ، زحل زائچہ کے آٹھویں گھر میں ہوں تو عمر ایک سال سے زائد نہ ہو۔ اگر دوسرے گھروں میں ہوں تو کم دولت، محنت سے گزارہ کرے۔

۱۰۱ : شمس، مریخ، زہرہ ہوں تو خلوت پسند، کم سخن، خاندانی رسوم کا پابند، دھن دولت سے آسودہ ہو۔



۱۰۲ : شمس، مریخ اور مشتری اکٹھے ہوں تو مشیر قانون، فوج کا سردار، اقبال مند، سخی ہو۔

۱۰۳ : شمس، مریخ اور عطارد ہوں تو عملیات کا قائل، آرام حاصل کرنے کا خواہشمند، اولاد کا شکوہ نہ ہو۔

۱۰۴ : شمس، قمر، زحل زائچہ کے خانہ اول میں آ جائیں تو ۹ سال کی عمر میں موت کا خطرہ ہو۔ یہ سیارگان اگر دوسرے گھروں میں ہوں تو کم عقل، جڑی بوٹیوں، کشتہ جات وغیرہ کے کام سے واقف، تندرست ہے۔

۱۰۵ : زائچہ میں سیارگان شمس، قمر، زہرہ کا اجتماع ہو تو وہ شخص ہیر پھیر سے روزی حاصل کرنے والا۔ علمی قابلیت کم ہو، عام طور پر جھوٹ بولنے والا ہو۔

۱۰۶ : شمس، قمر، مشتری کا اجتماع ہو تو علم و ادب کے جاننے والا، محفلوں و مجلسوں میں شہرت حاصل کرنے والا، خود پسند، حاضر دماغ، علوم ریاضی کا ماہر ہو۔

۱۰۷ : شمس، قمر، عطارد کا اجتماع ہو تو درباری آدمی، شریر، باتدبیر، حکومت سے روزی کمانے والا، عالم فاضل، تحریر و تقریر کا پکا ہو۔

۱۰۸ : شمس، قمر، مریخ کا اجتماع ہو تو توانا جوان، طاقتور لیکن رحمدل نہ ہو، عملیات وغیرہ سے زیادہ

دلچسپی رکھنے والا ہو۔

۱۰۹: شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ زائچہ ولادت میں ان چھ سیاروں کا اجتماع صاحب املاک، حاکم وقت ہو مگر جوان عمر میں فضول خرچی یا بد صحبت کے باعث جدی ورثہ کو نقصان پہنچائے۔

۱۱۰: شمس، قمر، مریخ، عطارد، زحل اور مشتری کا اجتماع ہو تو وہ شخص دوسروں کا مال و زر ملنے سے امیر ہو۔

۱۱۱: قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زحل کا اجتماع ہو تو وہ فرمانروا، نواب، راجہ مہاراجہ کا قاتل ہو۔

۱۱۲: شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل ان سات سیاروں کا اجتماع زائچہ ولادت کے خانہ اول ہفتم، بازدھم میں واقع ہو تو بلاشبہ وہ شخص راجہ مہاراجہ حکمران ہو۔

۱۱۳: شمس، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل ان پانچ سیاروں کا اجتماع ہو تو وہ شخص کسی جماعت یا سوسائٹی کا راہنما عدالتی کاموں میں معروف رہا کرے۔

۱۱۴: شمس، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو وہ شخص مشیر قانون، دقیق سے دقیق معاملات کو سنجیدگی سے حل کرنے والا، عقل و تدبیر سے روپیہ جمع کرے۔



سیاحت پسند، غریبوں کا مددگار ہو۔

۱۱۵: شمس، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو خندہ پیشانی، آسانی سے رزق حاصل کرنے والا شعر و شاعری، ناول نویسی کی جانب زیادہ توجہ دینے والا، عاشق مزاج ہو۔

۱۱۶: شمس، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو وہ شخص علوم تولید و تناسل کے جاننے والا مشہور و معروف دولتمند ہو۔

۱۱۷: قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ کا اجتماع ہو تو وہ شخص حاضر جواب، اپنے دلی راز کو نہ چھپا سکے، سچ کہہ کر دوسروں کو مخالف بنا لیا کرے۔

۱۱۸: قمر، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو صاحب املاک ہونے کی علامت ہے۔

۱۱۹: مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو مالداری کی علامت ہے۔ لیکن آخری عمر میں گوشہ نشین ہو جائے اور سخاوت میں نام حاصل کرے۔

۱۲۰: شمس، قمر، مریخ، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو حکومت کا مشیر ہو۔

۱۲۱: شمس، قمر، مریخ، زہرہ، عطارد کا اجتماع شیریں

کلام عشق و محبت کا پیروکار، فلمی گانوں، ناولوں وغیرہ کے کاموں میں ہوشیار ہو، روزی آسان ہے۔

۱۲۲: شمس، قمر، مریخ، عطارد، زحل کا اجتماع ہو تو جوان عمر میں صفراوی امراض سے تکلیف اٹھائے، یا کسی ناپاک مرض میں مبتلا ہو۔

۱۲۳: شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری کا اجتماع نامی گرامی ہستیوں میں شمار ہو۔

۱۲۴: عطارد، مشتری، زہرہ، زحل کا اجتماع ہو تو مالک اراضیات، صاحب ہنر، ہر دلعزیز اور غریبوں کا مددگار ہو۔

۱۲۵: مریخ، مشتری، زہرہ، زحل یکجا واقع ہوں تو وہ شخص ناجائز فعلوں کے تحت وحسن دولت کا نقصان کرنے والا ہو۔

۱۲۶: مریخ، عطارد، مشتری، زحل کا اجتماع ہو تو تلخ مزاج، سچائی پسند، عدل سے کام لینے والا عالم فاضل ہو۔

۱۲۷: مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ کا اجتماع ہو تو راگ کا شوقین، بلند خیال شاعر، نازک جسم ہو۔

۱۲۸: قمر، مشتری، زہرہ کا اجتماع ہو تو ڈاکٹر،



طبیب، انجینیئر، عقل سے کام چلانے والا، کسی چیز کا بانی دستکار ہو۔

۱۲۹: قمر، مریخ، مشتری، زحل کا اجتماع ہو تو خاندان سے اتفاق نہ رہے، اپنے بھائی، بہن اس کے ہم خیال نہ رہیں۔

۱۳۰: قمر، مریخ، مشتری، زہرہ کا اجتماع ضعف مردمی کی علامت ہے، ہر وقت طاقت کی دواؤں کی تلاش میں رہا کرے۔

۱۳۱: قمر، مریخ، عطارد، زحل یکجا ہوں تو کلام میں رعب، ہنرمند اپنی عقل و چالاکی سے روپیہ پیدا کرے، اور نوکر چاکر زیادہ ہوں۔

۱۳۲: قمر، مریخ، مشتری، زہرہ واقع ہوں تو عاشق مزاج اپنا زر و مال عشق و محبت میں ضائع کرے اور قوتِ مردمی کے نسخے تلاش کرتا رہے۔

۱۳۳: قمر، مریخ، مشتری، زحل ہوں تو کمینے لوگوں سے محبت کرنے والا، بہن بھائیوں سے دشمنی رکھے۔

۱۳۴: قمر، عطارد، مشتری، زہرہ کا اجتماع ہو تو نامی گرامی صاحبِ جائداد، مخالف زیادہ ہوں۔

۱۳۵: قمر، عطارد، مشتری، زحل ہوں تو ڈاکٹر، انجینیئر،

دستکار ہو۔

۱۳۶: مریخ، عطارد، مشتری، زحل ہوں تو ناجائز فعلوں سے املاک ضائع کرے۔

۱۳۷: عطارد، مشتری، زہرہ، زحل ہوں تو رئیس، اراضی و جائداد کا مالک ہو۔

۱۳۸: قمر، مریخ، عطارد، زحل ہوں تو عملیات، جادو سحر کا قائل، دستِ غیب کا متلاشی ہو۔

۱۳۹: قمر، مریخ، زحل، راس کا اجتماع ہو تو غیروں کا مددگار، عزیز و اقارب سے اتفاق نہ رہے، ہیرپھیر سے روزی پیدا کرنے والا ہو۔

۱۴۰: قمر، مریخ، عطارد، مشتری ہوں تو ہر مقام پر عارضی محبت رکھنے والا، واعظ، لیکچرار، لوگوں کو نصیحت کرنے والا ہو۔

۱۴۱: قمر، مشتری، زہرہ، زحل ہوں تو صاحبِ املاک، روزی آسان، مالک اراضی، حکومت کرنے والا۔

۱۴۲: شمس، عطارد، زہرہ، زحل ہوں تو پوشیدہ عیب کرنے والا، حسین عورتوں کا متلاشی ہو، آزاد رہے، کسی کے کنٹرول میں نہ رہے۔

۱۴۳: شمس، عطارد، مشتری، زحل ہوں تو تقاریر، لیکچرار، زیادہ بولنے والا، چل پھر کر دولت حاصل کرے۔

۱۴۴: شمس، عطارد، مشتری، زہرہ ہوں تو صاحب فن، عاشق مزاج، حسن پرست ہو۔

۱۴۵: شمس، مریخ، زہرہ، زحل یکجا ہوں تو عزت و شہرت میں خاندان کا نام روشن کرے۔

۱۴۶: شمس، مریخ، مشتری، زہرہ ہوں تو رئیس، نواب، جاگیردار یا ساہوکار ہو، راگ رنگ کا شائق ہو۔

۱۴۷: شمس، مریخ، عطارد، زحل ہوں تو دروغ گو، راہزن، ہیرپھیر سے روپیہ پیدا کرے۔

۱۴۸: شمس، مریخ، عطارد، زہرہ کا اجتماع ہو تو عیاش، بدصحبت میں جدی ورثہ ضائع کرے۔

۱۴۹: شمس، مریخ، عطارد، مشتری ہوں تو عالم فاضل، ریاضی دان، علم و عقل سے روپیہ حاصل کرے۔

۱۵۰: شمس، قمر، مشتری، زحل ہوں تو صاحبِ تدبیر، وکالت وغیرہ سے روپیہ حاصل کرے۔

۱۵۱: شمس، قمر، مشتری، زہرہ ہوں تو شیریں کلام سے دوسروں کو مطیع کرنے والا ہو۔

اس کتاب کے آخری صفحوں پر زائچہ ولادت تیار کرنے کا قاعدہ درج کر دیا گیا ہے۔ جو آپ سمجھ گئے

ہوں گے۔ پس جب زائچہ تیار ہو جائے تو پھر یہ دیکھیں کہ زائچہ میں سیارہ قمر کس برج میں ہے پس جس برج میں سیارہ قمر واقع ہو۔ وہی جنم راس کہلائے گا۔

❖ ❖ ❖



## مرد کے زائچہ ولادت میں
## ہر سیارہ کا علیحدہ علیحدہ ثمرہ کیا ہے

❖ مرد کے زائچہ ولادت میں سیارہ شمس خانہ اوّل میں واقع ہو تو مولود بہادر، پہلوان، بے خوف، فوجی ملازم، حکمرانی سے روزی پیدا کرے۔

❖ زائچہ کے دوسرے گھر میں شمس واقع ہو تو غربت و مفلسی میں زندگی بسر کرے۔

❖ تیسرے گھر میں شمس ہو تو قوی بدن، تندرست، کنبہ پرور، محنت سے روپیہ حاصل کرے امیر کبیر بنے۔

❖ چوتھے گھر میں ہو تو اپنے خاندانی افراد سے تکلیف پائے۔

❖ پانچویں میں ہو تو اولاد کی قلت یا اولاد نافرمان ہو۔

❖ چھٹے گھر میں ہو تو دشمنوں پر فتح، عدالتی کاموں میں

کامیابی حاصل کرے۔

- ساتویں میں ہو تو دو شادیاں کرے یا کوئی داشتہ عورت رکھے۔
- آٹھویں میں ہو تو کم عمری کا نشان ہے
- نویں ۹ میں ہو تو بدصحبت میں روپیہ برباد کرے۔
- دسویں میں ہو تو حاکمِ وقت، صاحب املاک یا جدی ورثہ کے ذریعے امیر ہو۔
- گیارہویں میں ہو تو ساہوکار، بینکر، سود خور، مال کا جمع کرنے والا ہو۔
- بارہویں میں ہو تو سخت مزاج، دائیں آنکھ میں نقص ہو جائے۔

نوٹ: سیارہ شمس عمر کے ۶، ۱۱، ۲۲، ۲۲، ۵۰ سالوں میں اپنا نیک ثمرہ ظاہر کرتا ہے۔

## زائچہ کے بارہ گھروں میں سیارہ قمر کا ثمرہ

- زائچہ کے خانہ اول میں قمر واقع ہو تو دلکش چہرہ، غریب پرور، علم دوست، حلال روزی کا متلاشی۔
- دوسرے گھر میں ہو تو اچانک زر و مال ملنے سے امیر کبیر ہو۔



- تیسرے میں ہو تو وقت کا حاکم، ممبر پنچایت یا کسی سوسائٹی کا عہدیدار ہو۔
- چوتھے میں ہو تو درویشوں بزرگوں کی صحبت سے فیض حاصل کرے، والدین کا تابعدار ہو۔
- پانچویں میں ہو تو صاحب اولاد، لڑکیاں زیادہ ہوں نیز مختلف علوم کے جاننے والا ہو۔
- چھٹے میں ہو تو کھانسی، نزلہ، انفلوئنزا سے تکلیف اُٹھایا کرے، کم عمری کا نشان بھی ہے۔
- ساتویں میں ہو تو بیوی نیک چلن خوبصورت بڑے اور اعلیٰ خاندان سے ہو۔
- آٹھویں میں ہو تو دائم المریض ہو۔
- نویں ۹ میں ہو تو قومی خدمات کے ذریعہ سے شہرت حاصل کرے۔
- دسویں میں ہو تو رعب و داب سے امیرانہ و حکمرانی سے زندگی بسر کرے۔
- گیارہویں میں ہو تو اعلیٰ سواری مختلف قسم کی جائداد کے علاوہ زرعی اراضی کا مالک، ذات برادری میں شہرت حاصل کرے۔
- بارہویں میں ہو تو شہوت پرست عیاش، بائیں آنکھ میں

نقص یا بصارت میں کمی ہونے کا اندیشہ ہو۔

نوٹ: سیارہ قمر عمر کے ۱۰، ۲۰، ۲۴، ۲۸، ۵۱ دیں سال میں نیک ثمرہ ظاہر کرتا ہے

## سیارہ مریخ کا ثمرہ زائچہ کے بارہ گھروں میں

* زائچہ کے خانہ اوّل میں سیارہ مریخ ہو تو مولود کی ناگہانی چوٹ، اسلحہ وغیرہ سے موت کا خطرہ لاحق ہو۔
* دوسرے میں ہو تو ہمیشہ قرض دار رہے۔
* تیسرے میں ہو تو بلند حوصلہ، کسی سے مدد کا طلب گار نہ ہو، لیکن اپنے پہلے یا بعد کو ہونے والے بہن بھائی کو ناقص رہے
* چوتھے میں ہو تو والدہ سے تکلیف، خاندانی لوگ ہم خیال نہ رہیں۔
* پانچویں میں ہو تو بے اولادی ظاہر کرے، اگر کوئی اولاد ہو بھی جائے تو بے اولاد رہے۔ بحری یا برّی فوجی ملازمت یا تعلیم میں کامیابی حاصل کرنے۔
* چھٹے میں ہوں تو دشمنوں کو مغلوب کرنے والا ہو۔
* ساتویں میں ہو تو اوّل بیوی کا آرام نہ ملے، طلاق دینی پڑے یا اس کی موت واقع ہو، اور پھر دوسری شادی



کرنی پڑے۔ نوٹ: اگر زائچہ کے خانہ اوّل یعنی طالع میں یا چوتھے گھر یا ساتویں گھر میں برج جدی ہو، اور اس میں سیارہ مریخ آجائے تو جب تک لڑکی منگلیک نہ ملے گی اس وقت تک اس کی شادیاں ہوتی رہیں گی۔

* آٹھویں میں مریخ ہو تو اس کے چغل خور بہت ہوں، ان کے جواب میں اس کو بھی چغل خوری یا شرارت کی طرف رجوع ہونا پڑا کرے۔
* نویں میں ہو تو بد صحبت کے باعث عیش و عشرت، شراب خوری، قمار بازی، بے ایمانی کی عادت پیدا ہو جائے۔
* دسویں میں ہو تو حاکم وقت ہو۔ دشمن پر فتح حاصل کریں۔
* گیارہویں میں ہو تو امیر کبیر مثل نواب، راجہ مہاراجہ ہو۔
* بارہویں میں ہو تو فضول خرچ، دشمنوں کے دفاع پر خرچ کرنے والا، بیوی سے تکلیف، دوسری شادی کرنے پر مجبور ہو۔ نیز دشمنوں سے اسلحہ وغیرہ کا خوف ہو۔

مریخ کا خاص ثمرہ عمر کے ۱۴، ۲۱، ۲۵، ۲۸ دیں سال میں ہوتا ہے۔ بعض اوقات ۴۵ سال کی عمر میں بھی اپنا پھل ظاہر کرتا ہے۔

⁂

## زائچہ کے بارہ گھروں میں سیّارہ عطارد کا ثمرہ

٭ زائچہ کے پہلے گھر میں عطارد ہو تو صاحبِ ثروت اہلِ قلم دُنیا سے مفاد حاصل کرنے والا، مدبر خیالات کا مالک کنبہ پرور ہو۔

٭ دوسرے میں ہو تو حاکمِ وقت، عادل منصف، ممبر پنچایت، نقاد، حلال روزی کا پابند ہو۔

٭ تیسرے میں ہو تو دوسروں کا راز حاصل کرنے کا ماہر، اپنی عقلمندی و تدابیر سے دشمنوں پر غالب رہے۔

٭ چوتھے میں ہو تو والدین کا فرمانبردار، دوسروں کی مخالفت کرنا اِس کی قسمت میں نہ ہو۔

٭ پانچویں میں ہو تو مختلف علوم کا مالک، صاحبِ تدبیر کسی فنی معلومات میں شہرت حاصل کرنے والا لیکن اولاد نکمی ہو۔ اولاد کو خود کما کر دیا کرے، اُن کا کمایا ہوا روپیہ اس کی قسمت میں بہت کم ہو۔

٭ چھٹے میں ہو تو دائم المریض ہو۔

٭ ساتویں میں ہو تو قومی خدمات انجام دے۔

٭ آٹھویں میں ہو تو دستکاری میں مثل انجینئری وغیرہ کے کام میں ہوشیار ہو۔



٭ نویں میں ہو تو جدی امیر، یا کہیں سے اتفاقیہ روپیہ پیسہ ملے، امیرانہ زندگی بسر کرے۔

٭ دسویں میں ہو تو مہمان نواز، محفلوں و جلسوں میں حصہ لینے والا حاکمِ وقت ہو۔

٭ گیارہویں میں ہو تو مشیرِ قانون، اعلیٰ ملازمت کے ذریعے روزی پیدا کرے، کفایت شعار بھی ہو۔

٭ بارہویں میں ہو تو دوسروں کے بھروسہ پر زندگی بسر کرنے والا ہو۔

عطارد کا نیک ثمرہ ۱۷، ۲۲، ۳۲، ۳۴ سال کی عمر میں ظاہر ہوا کرتا ہے۔

## زائچہ کے بارہ گھروں میں سیّارہ مشتری کا ثمرہ

٭ زائچہ کے خانہ اوّل میں سیارہ مشتری آجائے تو مولود عالم فاضل لیکچرار، کسی سوسائٹی یا جماعت کا رہنما یا لیڈر رہو۔

٭ دوسرے میں ہو تو ۲۰ برس کی عمر کے بعد دولت سے مالا مال ہو۔

٭ تیسرے میں ہو تو ظلم و جبر سے روپیہ پیدا کرنے والا ہو۔

٭ چوتھے میں ہو تو اپنی کمائی کے علاوہ جدی ورثہ حاصل کرے، سخاوت میں شہرت پیدا کرے۔

* پانچویں میں ہو تو مفتی قاضی علوم مباحثہ کے جاننے والا، اولاد
در اولاد کا آرام پائے۔
* چھٹے میں ہو تو حسن پرست، راگ رنگ کا شوقین، عیاشی
میں روپیہ صرف کرے۔
* ساتویں میں ہو تو بیوی سے صحبت اچھی رہے۔
* آٹھویں میں ہو تو کم عمری کی علامت ہے اور اگر اس
کے برعکس ہو تو جدی ورثہ سے محروم، اپنی کمائی سے اپنا
سکونتی مکان بنائے۔
* نویں میں ہو تو اہل علم حق العباد نیک کاموں میں خرچ
کرنے والا، بزرگوں کی زیارت گاہوں پر جانے کا شائق ہو۔
* دسویں میں ہو تو مشیر حکومت، منتری، وزیر، حکومت
کے کاموں سے روپیہ حاصل کرے۔
* گیارھویں میں ہو تو کفایت شعاری سے روپیہ بچایا کرے۔
* بارھویں میں ہو تو حیلہ ساز، مکر و فریب سے روزی کمایا کرے۔

مشتری اپنا نیک ثمرہ ۱۶، ۲۶، ۳۰، ۲۴،
۸۰ برس کی عمر میں ظاہر کرتا ہے۔

## زائچے کے بارہ گھروں میں سیارہ زہرہ کا ثمرہ

* طالع یعنی زائچہ کے خانہ اول میں سیارہ زہرہ ہو تو جدی



مثل راجہ مہاراجہ کے ہو، حسن پرست، اوائل عمر
میں فضول خرچ، مختلف جگہوں پر محبت رکھنے والا۔
* دوسرے میں ہو تو خاندان کے مٹے ہوئے نام کو زندہ
کرنے والا، اپنی ذاتی کمائی سے امیرانہ زندگی بسر کرے،
بہترین سواری کا شائق، زرعی اراضی کا مالک ہو۔
* تیسرے میں ہو تو خاندانی لوگوں سے نقصان پہنچتا رہے
اور اس کے خاندانی لوگ اس کے ہمنوا نہ رہ سکیں۔
* چوتھے میں ہو تو غیر ملک سفر میں کامیابی حاصل کرے ننھیال
یا نانا وغیرہ کے خاندان سے کوئی ورثہ اس کے قبضہ میں
آئے۔
* پانچویں میں ہو تو ذی علم، افسانہ نویس، قلمی کتابوں کا زیادہ
شوق ہو، شراکتی کاموں میں نقصان اٹھایا کرے، اولاد
میں لڑکیاں زیادہ ہوں۔
* چھٹے میں زہرہ ہو تو محبت کے سلسلے میں اسکے مخالف
زیادہ ہوں، پوشیدہ امراض سے تکلیف پائے۔
* ساتویں میں ہو تو میاں بیوی عیش پسند، راگ رنگ کے
شائق، ناول نویس وغیرہ ہوں۔
* آٹھویں میں ہو تو بد صحبت، بدکاری میں صحت و روپیہ
ضائع کرے۔

- نویں میں ہو تو ذی فہم، خلوت پسند، کم سخن، منصف مزاج ہو۔
- دسویں میں ہو تو جدی ورثہ سے محروم رہے، علم طب کے جاننے والا ہو۔
- گیارہویں میں ہو تو غریبوں کا مددگار، اپنی ذاتی کمائی سے دوسروں کی امداد کیا کرے۔
- بارہویں میں ہو تو دائم المریض ہو۔

## زائچہ کے بارہ گھروں میں سیارہ زحل کا ثمرہ

- زحل زائچہ کے خانہ اول میں ہو تو دائم المریض ہو۔
- دوسرے میں ہو تو غربت میں زندگی دوسروں کے سہارے بسر کرے۔
- تیسرے میں ہو تو کنبہ پرور، مصیبت سے مقابلہ کرنے والا ہو۔
- چوتھے میں ہو تو گھریلو جھگڑوں کے باعث پریشان رہے۔
- پانچویں میں ہو تو اولاد کا پورا آرام دیکھے۔
- چھٹے میں ہو تو دشمنوں پر غالب رہے۔
- ساتویں میں ہو تو کم عقل یا چھوٹے خاندان کی عورت سے شادی کرے۔

آٹھویں میں ہو تو ضعف بصارت، آنکھوں میں تکلیف رہے۔

- نویں میں ہو تو شکی، وہمی، کسی پر بھروسہ نہ کیا جائے۔
- دسویں میں ہو تو منصف مزاج، حاکم وقت، روزی آسان ہو۔
- گیارہویں میں ہو تو کفایت شعار، ادھیڑ عمر میں دولت جمع کرے، تجارت سے نفع ہو۔
- بارہویں میں ہو تو سست الوجود، وعدہ کا پابند نہ ہو، ہر کام ادھورا چھوڑ دیا کرے۔

## زائچہ کے بارہ گھروں میں سیارہ راس کا ثمرہ

- خانہ اول میں سیارہ راس ہو تو ہمیشہ دکھی رہے، عزیزوں سے امداد نہ مل سکے۔
- دوسرے میں ہو تو جمع نہ رہ سکے، جتنا کمائے اتنا ہی خرچ ہو جائے۔
- تیسرے میں ہو تو خویش و اقارب کی امداد کرنے والا بلند حوصلہ ہو۔
- چوتھے میں ہو تو غیر دودھ سے پرورش پائے۔
- پانچویں میں ہو تو اولاد سے دکھی رہے۔ بدصحبت یا
- بدصحبت سے نام و عزت کو خراب کرے۔
- چھٹے میں ہو تو دشمن زیر ہوں، بڑی یا بحری فوجی ملازمت

